میں درگاھوں کے تحت کے مکانات کو اس سے خارج کیا گیا - اس بارے میں غور کرنا ضروری ھے - خانگی مکانات کے تعلق سے جو قانون ھے اس کے تحت انکو بھی بالکلیہ لانا چاھئے یہ میرا منشا نہیں ھے - تاھم میں یہ عرض کرونگا کہ کچھ نہ کچھ چک ( Check ) ہونا ضروری ھے - ھمارے شہر کے جو حالات ھیں اون سے بالکل الگ کرکے اسکو نہ دیکھا جائے - کوئی نہ کوئی چک ( Check ) قائم ہونا ضروری ھے کیونکہ لوگ اس سلسلہ میں کافی پریشان ھیں - جاگیر اڈمنسٹریشن ڈپارٹمنٹ کی نسبت مجھے یہ کہنا ھے کہ دو تین سال قبل جاگیر ابالیشن ایکٹ کے تحت یہ محکمہ قائم ہوا اس اکا اسٹابلشمنٹ مقرر کیا گیا - جاگیرات کے معاوضہ کی کارروائیاں ختم ہوگئیں لیکن اب تک اس اسٹابلشمنٹ کو برقرار رکھا جاکر اس پر خرچہ کیا جارھا ھے جس سے گورنمنٹ کا نقصان ہورھا ھے - ممکن ھے ایک زمانہ میں جب کہ حسابات مکمل نہیں ہوئے تھے اس ڈپارٹمنٹ کی ضرورت محسوس کی گئی ہو - لیکن آج تو اس کی قطعاً ضرورت نہیں - محکمہ مال کے اڈمنسٹریشن سے یہ مابقی کام تکمیل کروالیا جاسکتا ھے - اس ڈپارٹمنٹ کو جلد سے جلد ریوینیو بورڈ میں ضم کردیا جانا چاھئے -

ایک اور بات ھاؤس کے سامنے رکھنا چاھتا ہوں - وہ یہ کہ مال کے عہدہ داروں جیسے کلکٹر تحصیلدار وغیرہ کا تبادلہ کسی اور مقام پر کردیا جاتا ھے تو غیر سرکاری اثرات ڈالکر تبادلے منسوخ کروائے جاتے ھیں - کریمنگر کے کلکٹر مسٹر مینن اور تحصیلدار سبا نرسیا کے تبادلے تین چار مرتبہ ہوئے - لیکن بعد میں یہ منسوخ ہوگئے - معلوم ہوا کہ وھاں کے خانگی افراد کے کہنے پر یہ تبادلے منسوخ کئے گئے ھیں - اس طرح ریوینیو بورڈ ۳-۴ مرتبہ احکام جاری کرتا اور منسوخ کرتا ھے جس سے اس کی ہتک ہنسائی ہوتی ھے - اسکی آخر کیا وجہ ھے - لوگوں کے کہنے پر اگر اسطرح انتظامات متاثر ہونے رھیں تو آخر محکمہ کی کیا وقعت رہتی ھے - یہ کوئی ایسا معاملہ بھی نہیں تھا کہ جس سے عوام پر کوئی بھاری اثر پڑے - لیکن اصل بات یہ ھے کہ یہی لوگ اپنے سے ملے ہوئے عوام کو اچکا بھکا کر اسطرح کی کاروائیاں کرواتے ھیں - جنکی جانب کافی توجہ کی ضرورت ھے - اس سے گورنمنٹ مشنری پر اثر پڑتا ھے -

آخر میں میں ایک اور بات عرض کرونگا - ایک آنریبل ممبر نے کہا کہ سب سے پہلے ھمیں اخلاقی پستی کو دور کرنے کی ضرورت ھے لیکن میں ایک بنیادی بات یہ کہونگا کہ دماغ انسانی محض خلاء میں پرورش نہیں پاتا - دماغ سماج اور ظاھری حالات کا عکس ہوتا ھے " Mind is the creation of the wherarbouts " جس مسموم فضاء میں دماغ کام کرتا ھے اس سے وہ خود بخود متاثر ہوتا ھے - ھم دیکھتے ھیں کہ خارجی حالات میں خود غرضی ھے لوٹ کھسوٹ ھے دماغ اسی سے متاثر ہوتا ھے - جب تک یہ فضا نہ بدلیگی دماغوں میں یہی ارتقاء نہوگا - اس لحاظ سے میں کہونگا کہ سب سے پہلے اس فضاء کو تبدیل کرنے کی ضرورت ھے جس میں ھم رھتے ھیں - ھمارے سماج اور ماحول میں کئی برائیاں ھیں لوٹ کھسوٹ ھے خود غرضی ھے - دولت کی ھوس ھے جب تک یہ دور نہونگے اخلاقی حالت بلند نہیں ہوسکتی پہلے اس ماحول کو بہتر بنانے کی ضرورت ھے - اس کے بعد دماغ خود بخود بہتر ہوجائینگے -

ان خیالات کے ساتھ میں اپنی تقریر ختم کرتا ہوں ۔

**شری وی ۔ ڈی ۔ دیشپانڈے** ۔ اسپیکر سر۔ بہت ہی کم وقت میں اپنے دوچار کٹ موشنس کے بارےمیں کچھ عرض کرنا چاھتا ھوں ابھی ایک آنریبل ممبر نے فرمایا کہ پیشنس ( Patience ) چاھئیے ۔ لیکن پیشنس بھی آخر کب تک ۔ پیشنس کرتے کرتے آخر وہ زندہ بھی تو نہ رہ سکینگے ۔ میں نے ابتداً میں بھی یہ کہا تھا کہ اس چوکھٹے کو بدلنے کی ضرورت ھے۔ اب بیرو کراٹک ( Bureaucratic ) چوکھٹے کو بدلنے کی ضرورت ھے ۔ آنریبل فینانس منسٹر نے بھی کچھ سیول سرویس ( Civil Services ) کی ھےان کےلوگوں نے بھی کچھ کام کیا ھےمیں مانتا ھوں ۔ لیکن انکا دماغ تبدیل شدہ حالات کے ساتھ نہیں رھتا ۔ اس میں تبدیلی کی ضرورت ھے ۔ ھمیں حالات کو دیکھنا ھے ۔ ھمارےسامنے جو بجٹ پیش ھوا ھےوہ بینکرپٹ ( Bankrupt ) ھے ۔ اس میں لائیبلیٹیز ( Liabilities ) کےمقابلہ میں اسیٹس ( Assets ) نصف بھی نہیں ھے ۔ ھم پچاس فیصد کی حد تک مقروض ھیں ۔ ھم جب اپنے آپ کو دیش بھکت کہتے ھیں تو ھمیں سو چنا چاھیئے کہ یہ کیاحالات ھیں اور آخر اس خرابی کی وجہ کیا ھے ۔ ریوینیو ڈپارٹمنٹ کی سرویسس کےبارےمیں ھم یہ دیکھتے ھیں کہ گورنمنٹ نے کم از کم گورووالا کمیٹی کے رکمنڈیشن ( Recommendations ) پر بھی عمل نہیں کیا ۔ گزیٹڈ کیڈر کےبارے میں اس نے جو سفارشات کی تھیں اس پر توجہ نہیں کی گئی ۔ ھمارے پاس کلکٹر کا گریڈ ۹۰۰تا ۱۵۰۰ ڈپٹی کلکٹر کا ۴۰۰ تا ۸۰۰ اور تحصیلدار کا ۳۰۰تا ۶۰۰ بجٹ میں بتایا گیا ھے ۔ گورووالا کمیٹی نے سفارش کی تھی کہ اس میں کمی کی جاسکتی ھے ۔ اس نے بتایا تھا کہ ھرگریڈ میں ۱۰۰ - ۲۰۰ کی کمی ممکن ھے ۔ اس وقت میرے اس کریکٹ فیگرس ( Correct figures ) نہیں ھیں ۔ لیکن میں جانتا ھوں کہ کمی کے لئے سفارش کی گئی ھے ۔ اس کے برخلاف فسٹ گریڈ اور سکنڈ گریڈ کے ھاؤس رنٹ الونس بند کردیئے گئے ھیں اوپر کی جائدادوں کی حد تک الونس جو بند کیا گیا ھےمجھے اس پر اعتراض نہیں ھے لیکن کم از کم سکنڈ گریڈ کی حد تک میں کہوں گا کہ ان کا ھاؤس رنٹ الونس بند نہونا چاھیئے ۔ تنخواھوں کی حد تک میں کہوں گا کہ جس طرح گور والا کمیٹی نے سفارش کی ھے کوئی تنخواہ ( ۱۰۰۰ ) سے اوپر نہونی چاھئیے ۔ اس سے ( ۳۰ ) لاکھ کی بچت بتلائی گئی ھے ۔ میں نے دیکھا ھے کہ پٹرول اور جیپس پر ۳ لاکھ روپیہ خرچ کیاجاتا ھے اس کو کم کرنے کی ضرورت ھے ۔ اسی طرح ریوینیو کیڈر کافی سرپلس ھےاس پر ۱۳ لاکھ ۴۷ ھزار روپیے خرچ کرنے کی ضرورت نہیں ھے ۔ اسی طرح کلکٹرس ۔ ڈپٹی کلکٹرس اور تحصیلداروں کی تنخواھیں کم کرنے سے کافی بچت ھوسکتی ھے اور میں سمجھتا ھوں ان تمام مدات پر ریویو ( Review ) کر کے ھم ۳۰ - ۳۵ لاکھ کی بچت کرسکتے ھیں جیسا کہ میں نے اپنے کٹ موشن میں بتایا ھے۔

سٹلمنٹ ڈپارٹمنٹ کے بارے میں بھی مجھے کچھ عرض کرنا ھے ۔ وھاں ضرورت سے زیادہ آفیسرس ھیں ۔ کہیں ایک انسپکٹر پر ایک سپروائزر ھے ۔ انہیں اکزامین کرکے

کمی کی جاسکتی ہے ۔ مجھے اس ڈپارٹمنٹ کے کلاسروں کے بارے میں کچھ کہنا ہے ۔
ان کی جانب سے میرے پاس یہ شکایت وصول ہوئی ہے کہ انہیں تنخواہ کارگزاری کا
حساب لگا کر دیجاتی ہے۔ اگر کسی وقت کام کم کیاجائے تو اتنی تنخواہ کم کرلی جاتی ہے۔
ہر محکمہ میں کلرکس ہوتے ہیں ان کے کام کی نوعیت بھی کوئی مختلف نہیں ہوتی لیکن
ان کے ساتھ اس طرح کارگزاری کے لحاظ سے تنخواہ کاٹ لینے کا عمل نہیں کیا جاتا ۔
مجھے معلوم ہوا ہے کہ اس طرح کاٹا ہوا لاکھوں روپیہ جمع ہے لیکن ان لوگوں سے
زائد کام لینے پر اس رقم میں سے کچھ الونس انہیں دیا جاتا ۔ کلاسروں کا طبقہ ایک
غریب طبقہ ہے ۔ ان کی تنخواہ تھرڈ گریڈ کلرکس کے برابر ہوتی ہے ۔ اس طرح تنخواہ
کاٹ کر ان کے ساتھ نا انصافی کی جارہی ہے ۔

مجھے سکریٹریٹ کی ورکنگ کے بارے میں بھی کچھ کہنا ہے ۔ چیف سکریٹری
کو (۲۲۵۰) روپئے تنخواہ دیجاتی ہے ۔ ڈپٹی سکریٹریز کی تنخواہ (۹۰۰ تا ۱۵۰۰) ہے ۔
اس بارے میں بھی گور والا کمیٹی کی سفارشات کے بموجب عمل نہیں کیا گیا ہے ۔ اس
کمیٹی نے یہ سفارش کی تھی کہ سکریٹری کی تنخواہ (۷۰۰ تا ۱۴۰۰) ہونی چاہئے ۔
گو میں اس تنخواہ سے بھی خوش نہیں ہوں لیکن جب آپ ہی کی بنائی ہوئی ایک
اکانمی کمیٹی نے اس طرح سفارش کی ہے تو اس پر عمل کیوں نہیں کیا جاتا ۔ وجہ یہ
ہے کہ یہ لوگ ہمیشہ آپ سے قریب رہتے ہیں اور ان آپ کے خلاف کچھ نہیں
کرسکتے ۔ سکریٹریٹ کی ورکنگ کے بارے میں میرا یہ خیال ہے کہ سکریٹریز کے
ذمہ جو کام ہے وہ کافی نہیں ہے ۔ سکریٹری اور ڈپٹی سکریٹری کے درمیان کام کا برابر
ڈویژن ( Division ) ہونا چاہئے ۔ آج حالت یہ ہے کہ زیادہ کام ڈپٹی سکریٹریز
کرتے ہیں ۔ ڈی ۔ سنٹرلائیزیشن آف ورک ( Decentralisation of work )
ہونا چاہئے ۔ اس سے افیشنسی ( Efficiency ) بڑھ سکتی ہے ۔
دوسرے شعبوں کے بارے میں بھی اگر مجھے موقع ملتا تو تفصیل سے بتلاسکتا ۔ لیکن
اس کی گنجائش نہیں ہے ۔ منسٹریل اسٹاف ( Ministerial Staff )
بھی بہت زیادہ ہے ۔ اس بارے میں بھی گور والا کمیٹی کی سفارشات پیش نظر نہیں
رکھی گئی ہیں ۔ اس کمیٹی نے لیگل اڈوائزر کے بارے میں بھی سفارشات کی تھیں ۔
گورنمنٹ ہاؤسس اور گیریجس کے بارے میں بھی کہا تھا ۔ لیکن افسوس ہے کہ اس کو
ملحوظ نہیں رکھا گیا ہے ۔ میں امید کرتا ہوں کہ آنریبل چیف منسٹر آئندہ ان امور پر
توجہ دیں گے ۔

منسٹروں کی پگھار اور ہاؤس رنٹ الونس کے بارے میں کچھ عرض کرنا نہیں
چاہتا ۔ صرف اس قدر کہوں گا کہ جب مارل ری آرمامنٹ ( Moral Re-arma-
-ment ) کی باتیں کہی جاتی ہیں تو اس کی ابتداء اسی جانب سے ہونی چاہئے ۔
اگر اڈمنسٹریشن میں کرپشن ( Corruption ) ہے تو اس کی ابتداء اوپر
سے ہی ہوتی ہے ۔ چپراسی دو آنے چائے کے لئے کیوں لیتا ہے ؟ اس لئے کہ وہ جانتا

ھے کہ اس کے اوپر کا آفیسر اس سے زیادہ رقم خود لیتا ھے - اس کے سامنے لیتا ھے - اس لئے وہ اس سے کیسے باز رہ سکتا ھے - میں یہ کہوں گا کہ مارل ری آر مامنٹ پہلے منسٹرس کے پاس سے اور اوپرسے ھونا چاھئے - پیاٹریاٹک سوشیل سرویس ( Patriotic Social Service ) کے اصولوں پر کام کریں اور بینکرو پٹسی ( Bankruptcy ) کو دور کریں - میں نے انفرمیشن اینڈ پبلک ریلیشنس ڈپارٹمنٹ کے بارے میں بھی ایک کٹ موشن دیا ھے - ایک زمانے میں اس محکمہ میں برا کتھا اور اینٹی کمیونسٹ اسکیم تھی - آج کے حالات میں ان اسکیموں کو پوری طرح بند ھوجانا چاھیئے - اس پر ایک لاکھ پندرہ ہزار روپیہ فضول خرچ کیاجارھا ھے - اسی طرح آڈیوویزوول اسکیم ( Audio Visual Scheme ) بھی ھے - حال ھی میں ڈائرکٹر انفرمیشن ڈپارٹمنٹ امریکہ گئے تھے - ممکن ھے وہ وھاں کے حالات کو سامنے رکھتے ھوئے بڑے بڑے نام دے سکتے ھیں - لیکن کیا اسی ماحول میں یہاں کے لئے سوچنا یہاں کے لوگوں کے لئے فائدہ مند ھوسکتا ھے - ایک موٹر ویان جو امریکہ سے منگائی گئی ھے بتایا جاتا ھے کہ اس کی قیمت (۴۰) ہزار روپیئے ھے - اس پر مینٹیننس چارجس دینے پڑتے ھیں - یہاں ایک امریکن اڈوائزر ھیں - مجھے ایک مرتبہ انفرمیشن ڈپارٹمنٹ جانے کا اتفاق ھوا تھا - میں نے دیکھا یہہ امریکن وھاں ایسا برتاؤ کرتے ھیں جیسے وہ خود ڈائرکٹر ھیں - میں کہوں گا کہ اس اھم ڈپارٹمنٹ میں اس طرح مداخلت کی اجازت نہونی چاھیئے - اس کی تحقیقات کروائی جائے - میں پوچھتا ھوں ھمارے ڈپارٹمنٹ میں یہ امریکن ایجنٹس کیوں گھومتے ھیں - یہ ھمیں کیا سکھانے کی کوشش کرتے ھیں - یہ چیز انتہائی آبجکشنیبل ( Objectionable ) ھے -

مجھے یہ بھی بتانا ھے کہ آڈیو ویژوول اسکیم اور کمیونٹی ریڈیو اسکیم ( Community Radio Scheme ) جو الگ الگ دیہاتوں میں چلائی جارھی ھے وہ بالکل بند ھوچکی ھے - ریڈیو سٹس ( Radio-Sets ) کہیں پٹیل کے گھر میں اور کہیں پٹواری کے گھر میں رکھدئے گئے ھیں - اگر حقیقت میں اس اسکیم سے عوام کو کوئی فائدہ پہنچانا گورنمنٹ کا مقصد ھے تو یہہ سیٹس ( Sets ) گرام پنچایتوں کے سپرد کئے جانے چاھئیں -

اس وقت انفرمیشن ڈپارٹمنٹ کی نسبت میرے یہ سجیشنس ( Suggestions ) ھیں - میں تفصیلی طور پر اس بارے میں کچھ نہیں کہہ سکتا - اس لئے کہ گورنمنٹ کی جو رپورٹ شائع ھوئی ھے اس میں بدقسمتی سے انفرمیشن ڈپارٹمنٹ کی نسبت صرف (۱۰) لائینس (Lines) ھیں - حالانکہ خود انفرمیشن ڈپارٹمنٹ کی جانب سے یہ رپورٹ چھپی ھے - مجھے امید ھے کہ ان تمام امور کی جانب غور کیاجائیگا -

اس کے پہلے جب نوکانفیڈنس موشن اس ھاؤز میں آیا تھا اوس زمانے میں خاص طور پر کانگریس ایم - ایل - ایز کے فوٹوز ( Photos ) اور تقریریں انفرمیشن ڈپارٹمنٹ کی جانب سے اخباروں میں شائع کرانے کا انتظام کیا گیا - میں کہتا ھوں کہ

کیا کانگریس کو اس کا حق ہے کہ وہ انفرمیشن ڈپارٹمنٹ کو اپنے گھر کا ادارہ سمجھکر استعمال کرے - اگر بھیجنا تھا تو اپوزیشن ممبرس کے فوٹوز بھی بھیجے جاسکتے تھے - لیکن آپ کو ہمت نہیں ہوئی کہ اس ڈپارٹمنٹ کو امپارشیلی ( Impartially ) استعمال کریں - بیجا طور پر انفرمیشن ڈپارٹمنٹ کا استعمال کیا جا رہا ہے اور پبلیسٹی ( Publicity ) کی خاطر راست طور پر نیوز پیپرس کو انسٹرکشنس دئے جاتے ہیں - یہاں انفرمیشن ڈپارٹمنٹ کا ایک نمائندہ خاص طور پر بیٹھتا ہے اور آپ کے مفید مطلب باتیں نیوز پیپر ایجنسیوں کو دیتا ہے - اس طرح انفرمیشن ڈپارٹمنٹ کو اپنی پارٹی کے فائدہ کے لئے استعمال کیا جا رہا ہے - اون کے لئے جو سبسیڈیز دیجاتی ہیں وہ کانگریس پارٹی کے پرچار کے لئے دیجاتی ہیں میں اس پر آبجکشن ( Objection ) لیتا ہوں - مجھے اب صاف صاف کہنا پڑتا ہے کہ اخباروں کو اس مطلب کے لئے سبسیڈیز دینے کی ضرورت نہیں - البتہ اگر بعض ایجنسیاں جیسے پی - ٹی - آئی وغیرہ ہیں اگر اون کی معاشی حالت خراب ہے اور وہ اکانمی میں چل رہی ہیں تو ایسی حالت میں سبسیڈیز دیجاسکتی ہیں جس پر کسی کو اعتراض نہیں ہوسکتا - نظام کے زمانے میں بھی اس طرح سبسیڈیز دی جایا کرتی تھیں اوس زمانے میں آنریبل ممبرس شکایتیں کرتے تھے کہ عوام کے خلاف اسکو استعمال کیا جا رہا ہے - آج آپ کے دور میں بھی ویسا ہی ہورہا ہے کہ پریس کو سبسیڈیز دیجاکر اپنے لئے استعمال کیا جا رہا ہے - مجھے اس کے متعلق سخت آبجکشن ہے اس کے متعلق تحقیقات ہونی چاہئے -

**ایک آنریبل ممبر** - یہ بالکل غلط ہے -

**شری وی - ڈی - دیشپانڈے** - آپ کو جواب دینے کا حق نہیں ہے آنریبل منسٹر جواب دینگے -

انڈومنٹ کے سلسلہ میں مجھے کہنا ہے - اس میں بد انتظامیاں ہیں - سیتا رام باغ کی دیول اس ہاؤز کے ایک آنریبل ممبر کے قبضہ میں ہے اس سلسلہ میں پہلے کے ہوم سکریٹری کے پاس شکایتیں پیش ہوئیں - انہوں نے سیتا رام باغ کے متولی ، ہمارے سابقہ ایم - ایل - اے شری گنیریوال کو اسبارے میں لکھا کہ چونکہ انہیں وہاں رہنے کا حق نہیں قبضہ دے دیا جائے - انہوں نے کہا کہ میں کوئی جواب دینا نہیں چاہتا ہمارا تعلق سی - پی برار اور مدھیہ پردیش سے ہے - یہاں سے پھر لکھا گیا کہ ہم کو اس کے متعلق پوچھنے کا حق ہے لیکن وہ برابر انکار کرتے رہے - اس کے بعد آنریبل چیف منسٹر کے پاس یہ کارروائی رکھی گئی کہ اس کے متعلق کچھ کیا جائے - لیکن چونکہ وہ اوس زمانے میں کانگریس کے ایم - ایل - اے تھے اس لئے اون کی جانب کوئی توجہ نہیں دیگئی - کیا یہ غلط ہے ؟ مجھے امید ہے کہ اس کا جواب دیا جائیگا -

ترمبک لال صاحب جو انڈومنٹ کے ڈائرکٹر ہیں وہ کشن باغ دیول کے متولی ہیں اس دیول کا حساب پچھلے ۵ سال سے نہیں آیا ہے - انڈومنٹ ڈپارٹمنٹ کے ڈائرکٹر

خود اس دیول کے متولی ہیں لیکن ایک عرصہ سے اس دیول کا حساب داخل نہیں کیا جا رہا ہے - ڈپارٹمنٹ اس طرح سے کام کر رہا ہے لیکن اس پر کوئی توجہ نہیں دیجاتی - آپ نے اس سلسلہ میں (۱٦) لاکھ کم کرنے کے متعلق بتلایا ہے میں اوس کا خیرمقدم کرتا ہوں لیکن یہ خرابیاں بھی دور ہونی چاھئیں -

کیاش گرانٹس کے سلسلہ میں مجھے یہ کہنا ہے کہ لائف لانگ گرانٹس ( Life long grants ) بند کردئے جانے چاھئیں - لیکن جوویڈوز ( Widows ) ہیں یا جو ضعیف لوگ ہیں جن کا دارومدار کیاش گرانٹس پر ہے اون کے متعلق ری ہیبیلیٹیشن فنڈ ( Rehabilitation Fund ) بھی نکالا جائے کیونکہ بعض لوگ ایسے ہیں جو بالکلیہ اس پر انحصار رکھتے ہیں - اگر ایسے انڈیویجول کیسس ہیں تو ری ہیبیلیٹیشن کے طور پر اون کی مدد کی جاسکتی ہے - لیکن جو کیاش گرانٹس ہیریڈیٹری ( Hereditary ) طور کے ہیں وہ بند ہونے چاھئیں -

آخر میں مجھے ایکس سرویس مین ( Ex-Servicemen ) کے بارے میں کچھ کہنا ہے - کل جب ھاؤز کی کارروائی چل رہی تھی تو اون لوگوں کا ایک ڈپوٹیشن ( Deputation ) ھاؤز کے باھر آیا - میں اور کامریڈ مخدوم گئے اور پوچھا تو معلوم ہوا کہ اون لوگوں کو اسپلائیمنٹ نہیں ملی ہے - اس سے پتہ چل رہا ہے کہ اگر ہماری معاشی عمارت اس طرح ٹوٹتی رہے تو وہ کتنے دن ٹک سکے گی - حکومت کا خیال ہے کہ ان مسائل کو اٹھانے میں کسی ریویلیوشنری (Revolutionary) پارٹی کا ھاتھ ہے - میں کہتا ہوں یہ غلط ہے - جب انقلاب آتا ہے تو وہ ماسس ( Masses ) لاتے ہیں - اپنے معاشی مشکلات سے مجبور ہوکر وہ لوگ یہ قدم اٹھاتے ہیں - یہ ہمارا تجربہ ہے - البتہ اس سلسلہ میں سیاسی پارٹیاں اونکی صحیح رہنمائی کرتی ہیں - جہاں کہیں معاشی حالات خراب ہوتے ہیں وہاں اگر سیاسی پارٹیاں رہنمائی نہ کریں تو وہاں کے عوام ڈاکے ڈالتے ہیں اور چوریاں کرتے ہیں - اگر معاشی حالات خراب ہوں تو سیاسی پارٹیاں منظم شکل میں عوام کی رہنمائی کرتی ہیں اور حالات کو سدھانے کی کوشش کرتی ہیں - کوئی سیاسی پارٹی عوام کو انقلاب پر اکساتی نہیں بلکہ عوام اپنے معاشی مشکلات سے مجبور ہوکر یہ اقدام کرتے ہیں اور حکومت سے لڑتے ہیں - ایسے موقعوں پر مختلف سیاسی پارٹیوں کو رہنمائی کرنا پڑتا ہے اور یہ اون کا فرض ہوتا ہے - یہ کہنا کہ ان امپلائیمنٹ ( Unemployment ) کا اڈوانٹیج ( Advantage ) لیکر ایجیٹیشن کیا جا رہا ہے غلط ہے - ایکس سرویس من ( Ex-Servicemen ) کے لئے (۹) لاکھ روپیہ دئے جا رہے ہیں اس سے کام نہیں بن سکتا - حکومت کو بنیادی طور پر اس کے متعلق سوچنا چاھئیے -

پٹواری اوطنان کو ختم کرنے کے بارے میں میں کہونگا کہ اس سے خرچ میں اضافہ نہ ہوگا - کور والا کمیٹی نے لکھا تھا کہ اس پر ۵ - ٦ لاکھ سے زیادہ خرچ نہ ہونے چاھئیں - اس لئے ان اوطنان کو ختم کرنا چاھئے -

ایوکشنس ( Evictions ) کے بارے میں شائد ھاوز میں ایک قانون آنے والا ھے لیکن اس اثنا میں حکومت کی یہ کوشش ھونی چاھئے کہ جوایوکشنس ھو رھے ھیں وہ بند ھو جائیں -

فیمن کنڈیشن ( Famine Condition ) کے بارے میں مجھے یہ کہنا ھے کہ جو چیزیں اس سلسلہ میں کہی گئی ھیں اون پر بلا لحاظ اس کے کہ کس پارٹی کی جانب سے پیش کی گئی ھیں غور کیا جانا چاھئے اور لوگوں کو ریلیف ( Relief ) دیجانی چاھئے - آخر میں ھریجنوں کے بارےمیں میں کہونگا کہ اون کے متعلق سنجیدگی سے غور کرنے اور سوچنے کی ضرورت ھے - ھریجنوں کا سوال صرف سوشیل امینیٹیز ( Social amenities ) دینے سے حل نہیں ھوگا - وہ لوگ دیہات میں رھتے ھیں اون کو زمینات دیجانی چاھئیں -

آخر میں میں یہ بھی عرض کرونگا کہ فیوڈ لیزم اور نظام کے زمانہ کا جو ڈھانچہ ھے اوس کو جب تک توڑا نہ جائیگا ھم اپنے سوال حل نہیں کرسکینگے -

**مسٹر اسپیکر** - اب آنریبل چیف منسٹر جواب دینگے -

**شری سید حسن** - جناب والا نے فرمایا تھا کہ چیف منسٹر کو ایک گھنٹہ دیا جائیگا - ابھی ھمارے ٹائم کے دس منٹ باقی ھیں - میں اس وقت میں کچھ عرض کرنا چاھتا ھوں -

**مسٹر اسپیکر** - اب وقت نہیں رھا اس لئے آریبل چیف منسٹر اپنی جوابی تقریر کرینگے -

**شری بی- رام کشن راؤ** - مسٹر اسپیکرسر - میں آنریبل لیڈر آف دی اپوزیشن اور دوسرے ممبرس کا مشکور ھوں کہ کٹ موشنس پر بحث کرتے ھوئے انہوں نے نئے نظریہ کا اظہار کیا - وہ ایک طرح قابل مبارکباد ھیں - گزشتہ سال جس نہج پر بحث کی گئی تھی جس نظریہ کے ساتھ یہاں پر چرچا کی گئی تھی اس میں اور آج کے نظریہ میں بہت بڑا اور خوشی آئند فرق مجھے محسوس ھو رھا ھے - اودھر کی بنچس کے ایک آنریبل ممبر نے مرھٹی میں تقریر کرتے ھوئے ورودھی پکش ( विरोधी पक्ष ) کی درشٹی ( दृष्टि ) چھوڑ کر پرتی پکش ( प्रतिपक्ष ) کی درشٹی سے جو چرچا آج کے مباحث میں کی گئی اس کو انہوں نے سراھا تھا - اس کی تعریف کی تھی - میں اون کے ایک ایک لفظ سے متفق ھوں -

اتنا عرض کرنے کے بعد اب میں ان تمام کٹ موشنس کی طرف توجہ دلانا چاھتا ھوں جن کے بارے میں یہاں پر ذکر کیا گیا ھے - یہ تو ظاھر ھے جیسا کہ میں نے ابھی کہا کہ کٹ موشنس کے سلسلہ میں بحث کرتے ھوئے نکتہ چینی برائے نکتہ چینی نہیں کی گئی بلکہ آنریبل ممبرس نے کچھ کنسٹر کٹیو سجیشنس (Constructive Suggestions) بھی دئے ھیں - میں اون کو نہ صرف مبارکباد دیتا ھوں بلکہ دوران تقریر میں یہ بھی

بتاؤنگا کہ اون کے جو کنسٹرکٹیو سجیشنس ہیں ان پر اب تک کتنا غور کیا گیا اور آگے چل کر انکے متعلق کیا کرنے کا ارادہ ہے ۔

سب سے پہلے تو میں فیمن کنڈیشنس ( Famine conditions ) اور اسکیرسٹی کنڈیشنس ( Scarcity Conditions ) کے بارے میں جو مباحث کئے گئے اون کو میں ہاؤز کے سامنے رکھنا چاہتا ہوں سب سے پہلے میں جو عرض کرونگا وہ یہ ہے کہ بعض آنریبل ممبرس کو اس بات کی بحث رہی کہ مرہٹواڑہ اور تلنگانہ کے بعض اضلاع میں جو حالات ہیں اون کو اسکیرسٹی کنڈیشنس کیوں کہا جاتا ہے اور فیمن کنڈیشنس کیوں نہیں کہا جاتا ۔ میں گزارش کرونگا کہ اسکیرسٹی اور فیمن یہ دونوں بھی ریلیٹیو ٹرمس ( Relative terms ) ہیں ۔ فیمن کوڈ ( Famine Code ) جب تک موجود ہے اوس کی اصطلاح میں ان حالات کو اسکیرسٹی نہیں کہا جاسکتا ۔ اس وجہ گورنمنٹ کو تامل ہو رہا تھا کہ ان حالات کو فیمن کنڈیشنس کہے ۔ لیکن کنڈیشنس خواہ کچھ بھی ہوں ان کی وجہ سے جو تکلیفیں اور مصیبتیں وہاں کے لوگوں کو ہو رہی ہیں اون کی حدتک گورنمنٹ نے کبھی انکار نہیں کیا ۔ محض نام کے بدل جانے کی وجہ سے تو کوئی چیز حاصل نہیں ہوسکتی ۔ محض فیمن کہدینے کی وجہ سے تو حالات میں تبدیلی نہیں ہوسکتی ......

**شری وی۔ ڈی۔ دیشپانڈے۔** فیمن کے لئے الگ ریلیف ( Relief ) ہے اور اسکیرسٹی کے لئے علحدہ ریلیف ہے ۔

**شری بی۔ رام کشن راؤ۔** اسی وجہ سے تو میں نے کہا ہے کہ یہ حالات فیمن کی تعریف میں نہیں آتے ۔

**شری وی۔ ڈی۔ دیشپانڈے۔** توکوڈ بدل دیا جائے ۔

**شری بی۔ رام کشن راؤ۔** ہاں کوڈ بدلنے کا مطالبہ کیا جاسکتا ہے اور اوس کو بدلنے کی کوشش بھی کیجا سکتی ہے ۔ یہ کوڈ ۳۰ ۔ ۴۰ برس پیشتر مرتب ہوا تھا ۔ اوس وقت جو حالات نظر آئے اون کے پیش نظر اوس وقت کے لوگوں نے خاص حالات کو فیمن کنڈیشنس قرار دیا ۔ لیکن جن لوگوں نے اس کو مرتب کیا انہوں نے کچھ سوچ سمجھکر اور حالات کو سامنے رکھکر ہی کیا ہوگا ۔ اس میں شک نہیں کہ اس سلسلہ میں اوس زمانے میں جو ویجس ( Wages ) مقرر ہوے وہ آج کے بدلے ہوئے معاشی حالات میں کم ہیں ۔ لیکن اگر اس کا ریویژن ( Revision ) بھی کیا جائے تو اس ہاؤز کے آنریبل ممبرس کو یہ تسلیم کئے بغیر چارہ نہ ہوگا کہ فیمن کنڈیشنس قرار دئے جانے کے بعد جو ویجس قرار دئے جائینگے وہ معمولی طور پر دئے جانے والے ویجس سے بھی کم رہینگے ۔ زندگی بسر کرنے کے لئے جن ویجس کی ضرورت ہوتی ہے اتنے ویجس نہ مل سکینگے ۔ حکومت کی جانب سے جو ویجس مقرر ہیں وہ نو یا دس آنے ہیں جو آج کل کے حالات میں ناکافی ہیں ۔ اس میں ریویژن کی ضرورت ہے اور

میں اس ضرورت کو کسی حدتک تسلیم کرلیا ہوں ۔ لیکن یہ بھی ماننا پڑیگا کہ فیمن کنڈیشنس میں جو ویجس دئے جائینگے وہ معمولی ویجس سے بھی کم ہونگے اور اون کو کم رکھنا پڑیگا ۔ فیمن کوڈ جب تک باقی ہے ہم اوس کے تحت ایسے حالات کو فیمن کنڈیشنس نہیں کہہ سکتے ۔ اس وجہ سے ان حالات کو اسکیرسٹی کنڈیشنس کہتے ہیں ۔ ناموں میں تو کچھ نہیں رکھا ہے اصل میں دیکھنا یہ چاہیئے کہ نتیجہ کیا ہے ۔ گزشتہ عرصہ میں جو کچھ ہوا تفصیل سے اسٹیٹمنٹ دیا گیا ہے ۔ لیکن اوس کی نسبت کہا گیا کہ یہ ناکافی ہے ......

اس میں شک نہیں کہ مصیبت زدہ علاقوں پر جو کچھ صرف کیا جائے وہاں کے رہنے والے مصیبت زدہ لوگ اسکو کم ہی محسوس کرتے ہیں ۔ میں ہاؤز کے سامنے اپٹوڈیٹ فیگرس ( Up to date figures ) رکھنا چاہتا ہوں ۔ موجودہ حالات میں جو گنجائش ہمارے پاس ہے ہم اتنا ہی خرچ کرسکتے ہیں ۔ کچھ اور پروپوزلس ( Proposals ) ڈسٹرکٹ کلکٹرس کے پاس سے وصول ہو رہے ہیں جنہیں حسب گنجائش عمل میں لایا جائیگا ۔ آپ کو معلوم ہونا چاہیئے کہ اس عرصہ میں جو کچھ کیا گیا ہے وہ کچھ کم نہیں ہے ۔ ورنگل اور کھمم کے اضلاع کے لئے ۸ لاکھ (۵۰) ہزار کی منظوری دیگئی ہے ۔ اس طرح روڈس ( Roads ) کی مرمت کے لئے (۷،۸۵،۶۵۷) روپیہ دئے جارہے ہیں جسکو پی ۔ ڈبلیو ۔ ڈی نے خاص طور پر منظور کیا ہے ۔ اس طرح کھمم اور ورنگل کے لئے اسکیرسٹی کنڈیشنس ( Scarcity Conditions ) کو دور کرنے کے لئے ساڑھے آٹھ لاکھ کی امداد دیجا رہی ہے ۔ اسکے علاوہ مختلف مقامات پر تقاوی اور بریچڈ ٹینکس ( Breached tanks ) کے لئے بھی رقومات منظور کئے گئے ہیں تاکہ اسکیرسٹی کنڈیشنس کے لئے کچھ ریلیف ( Relief ) ملے ۔

پالونچہ اور یلندو میں فیر پرائسز شاپس ( Fair prices shops ) کھولے گئے ہیں تاکہ غلہ کی سہولت میسر ہو اور ایک آدھ دن کے لئے بھی تکالیف نہ ہونے پائے ۔ کیا آنریبل ممبرس ان حالات میں سچائی کے ساتھ کہہ سکتے ہیں کہ توجہ نہیں کی گئی ؟ یہ خیال ہوسکتا ہے کہ اس سے زیادہ کام ہونا چاہئے تھا ۔

ضلع نلگنڈہ میں ساڑھے سات لاکھ روپیہ ان حالات کو بہتر بنانے کے لئے منظور کئے گئے ہیں ۔ ابھی پندرہ روز پیشتر منظوری دیگئی ہے ۔ ٹینکس ( Tanks ) کی درستی پر کافی روپیہ خرچ کیا جارہا ہے تاکہ غذائی اجناس کی قلت رفع ہوسکے ۔ فوڈ پروڈکشن ( Food Production ) کے اضافہ کے پیش نظر ہی حالیہ میٹنگ میں یہ طے کیا گیا ہے کہ دیڑھ لاکھ روپیے روڈس کے لئے بھی منظور کئے جائیں نلگنڈہ کے لئے سات لاکھ روپیہ کی منظوری دیگئی ہے ۔ پچاس ہزار روپیہ تقاوی کے لئے اور ڈھائی لاکھ روپیہ ریپیرس آف ٹنکس اینڈ بنڈس ( Repairs of tanks and bunds ) کے لئے منظور کئے گئے ہیں ۔ لوکل گورنمنٹ کی طرف سے ایک لاکھ (۸۰) ہزار روپیہ

دینے کے لئے قواعد منظور کئے گئے ہیں ۔ ایک آنریبل ممبر نے کہا کہ وہاں پہاڑ ہیں پھر ہیں کچھ بھی نہیں کیا گیا ہے ۔ خیر میں تو وہاں نہیں گیا ہوں لیکن ہمارے پاس رپورٹیں آتی ہیں ۔ فیمن کمشنر اور کلکٹرس کی رپورٹوں کے لحاظ سے میں چیلنج کے طور پر کہہ سکتا ہوں کہ آنریبل ممبر کا یہ ایک سویپنگ ریمارک ( Sweeping remark ) ہے ۔

شری وی ۔ ڈی ۔ دیشپانڈے ۔ فیمن کمشنر اور کلکٹر تو زیادہ سے زیادہ تحصیل تک جاتے ہیں ۔ وہاں وہ لوگ پہنچتے ہی نہیں ۔

شری بی ۔ رام کشن راؤ ۔ ضروری ضروری مقامات پر جا کر انہوں نے رپورٹ کی ہے ممکن ہے کہ کسی خاص جگہ وہ نہ جاسکے ہوں یا جس ایریا کا ذکر کیا جا رہا ہے وہاں نہ جاسکے ہوں ۔ ممکن ہے کہ وہ ہالی ایریاز ( Hilly areas ) ہوں اور وہاں نہ پہنچ سکے ہوں ۔ بہر حال جو کچھ کیا جاسکتا تھا کیا گیا ہے ۔ (۵۰) ہزار کی گنجائش رکھی گئی ہے ہوسکتا ہے کہ اس سے زیادہ کی ضرورت ہو ۔

ضلع بیڑ کے لئے چار لاکھ (۶۰) ہزار روپیہ کی منظوری ہوئی ہے ۔ سوالاکھ روڈس ( Roads ) کے لئے دئے گئے ہیں ۔ بیڑ ۔ پاٹوده اور آشٹی کے سسپنشن ( Suspension ) کے لئے (۵۰) ہزار روپیہ دئے گئے ہیں اور ایک لاکھ (۶۰) ہزار روپیہ باؤلیوں کی کندیدگی کے لئے منظور کئے گئے ہیں ۔ بنسوره ۔ راجلٹ کے لئے بھی کافی رقمی منظوری دیگئی ہے ۔ ۷۵ ہزار روپیہ اگریکلچر کے لئے دئے گئے ہیں .. اسی طرح رائچور کے لئے ۵ لاکھ ۷۰ ہزار روپیہ مہیا کئے گئے ہیں جس میں سے چالیس ہزار تقاوی کے لئے دئے گئے ہیں اور ۲ لاکھ روپیہ روڈس ورک (Roads work) کے لئے منظور کئے گئے ہیں ۔ سندھنور .. دیودرگ اور مانوی میں پانی کم ہونے کی وجہ سے اقساط کی معافی کا اعلان کیا گیا ہے ۔ اسطرح پانچ لاکھ ۷۰ ہزار روپیہ خرچ کئے جا رہے ہیں .. رائچور کے سات تعلقوں کے لئے سسپنشن ( Suspension ) کا اعلان کیا گیا ہے ۔

عثمان آباد کے لئے (۵۰) ہزار تقاوی کے لئے منظور کئے گئے ہیں ۔ اسطرح فیمن کنڈیشنس کو دور کرنے کے لئے حکومت نے یہ کام کیا ہے ۔ فیمن فنڈ ( Famine Fund ) میں ۳۶ لاکھ کی گنجائش رکھی گئی ہے جس میں سے نصف ہم نے اس سال خرچ کیا ہے ۔ اگر ایسے ہی حالات آئندہ سال بھی رہیں تو فیمن فنڈ میں کچھ باقی نہ رہیگا ۔

شری وی ۔ ڈی ۔ دیشپانڈے ۔ کیا آئندہ کے لئے کچھ بھی پراویژن نہیں ہے ۔

شری بی ۔ رام کشن راؤ ۔ ہاں نہیں ہے ۔ آنریبل ممبر کہیں کہ اس سے دگنا کرنا چاہئیے تو ہم مجبور ہیں ۔ آپکی ٹریژری ( Treasury ) میں پیسہ نہیں ہے تو ہم کیا کریں ۔ ہم تو آپکے گماشتے ہیں ۔ گماشتہ اتنا ہی خرچ کریگا جتنی کہ گنجائش ہے ۔ ( Laughter ) مرہٹواڑی میں خاص طور پر پینے کے پانی کی تکلیف

ہے - فیمن بورڈ ( Famine Board ) کی حالیہ میٹنگ میں ساڑھے تین لاکھ کی منظوری دیگئی ہے - دس بورنگ مشینس ( Boring machines ) خریدے جائینگے جو مہینہ ڈیڑھ مہینے میں آ جائینگے - یہ مرہٹواڑی میں بھیجے جائینگے - مرہٹواڑی سے جو لوگ آئے تھے - ان سے معلوم ہوا کہ باؤلیوں کی کندید گی کے سلسلہ میں عوام نے کوابریشن ( Co-operation ) کیا اور پبلک اداروں نے اس میں دلچسپی لی ہے - مجھے یہ سنکر خوشی ہوئی - اسکے ساتھ ساتھ مجھے یہ عرض کرنا ہے کہ بیڑ کے آنریبل ممبر ( ایم - ایل - اے ) نے جنہوں نے بہت کچھ جوش دکھایا ہے کچھ کنسٹر کٹیو ( Constructive ) طریقہ پر خرچ نہیں کیا - مجھے اس چیز کا افسوس کے ساتھ اظہار کرنا پڑتا ہے - فیمن یا اسکیرسٹی وغیرہ اس قسم کی ہیومن ڈیفیکلٹیز ( Human deffiiculties ) کے بارے میں آنریبل ممبرس آف دی اپوزیشن مبالغہ آمیزاور شاعرانہ انداز میں واقعات کو نہ پیش کریں تو مناسب ہے - سچائی کے ساتھ واقعات پیش کئے جائیں تو وہ کونسی حکومت ہوگی جو ان حالات کی جانب متوجہ نہو اور اپنے فرض کی ادائی سے لاپروائی برتے - میں ہاؤز سے یہ گزارش کرونگا کہ رنگین تصویر پیش کرکے ہاؤز کو متاثر کرنیکی کوشش نہ کی جایا کرے - میں نے ہر وقت اسکی کوشش کی ہے کہ تمام پارٹیز سے ملکر صحیح حالات معلوم کروں - کانگریس اور پی - ڈی - ایف کے ریپریزنٹیٹیوز ( Representatives ) میرے پاس آئے تھے اور با با صاحب برانچپے نے بھی میرے پاس ریپریزنٹیشن ( Representation ) کیا ہے اور میں نے ان ریپریزنٹیڈ ( Unrepresented ) لوگوں سے بھی حالات معلوم کئے ہیں - معلوم ہوا کہ اگزا جریٹیڈ پکچر ( Exaggerated picture ) پیش کیا گیا ہے - بیلنسڈ ویو ( Balanced view ) سے قطع نظر کرکے پروپیگنڈہ کی خاطر کام کیا جارہا ہے -

**شری وی - ڈی - دیشپانڈے** - یہ آپ کا مس انفرمیشن ( Mis-information ) ہے -

**شری بی - رام کشن راؤ** - میں مطمئن ہونے کے بعد انکساری کے ساتھ عرض کر رہا ہوں -

**شری وی - ڈی - دیشپانڈے** - انکوائیری ( Enquiry ) کی جائے میں بھی یقین کے ساتھ کہہ رہا ہوں -

**شری بی - رام کشن رام راؤ** - غرض یہ کہ اسکیرسٹی اور فیمن کے بارے میں کلیاریفائی ( Clarify ) کرنا چاھئے -

دوسری چیز یہ کہ جمبندی کے بارے میں جو کٹ موشنس آئے ہیں ان پر مباحث ہوئے - جیسا کہ ابھی آنریبل ممبر کلوا کرتی نے کہا زیادہ تر تلنگانہ میں جمعبندی کے معاملات کچھ پیچیدہ ہیں - ہم لوگوں نے بھی اس بارے میں برسوں اسٹڈی ( Study )

کی ہے.. اور ان پیچیدگیوں کو حل کرنے کیلئے کافی ایجیٹیشن ( Agitation ) کیا ہے - میں یہ نہیں کہتا کہ ہمارے ایجیٹیشن کی بناء پر ہی سب کچھ ہوا ہے لیکن یہ حقیقت ہے کہ کم از کم پولس ایکشن کے بعد اس سلسلے میں کافی مشکلات کو رفع کرنے کی جانب حکومت نے توجہ دی ہے - میں صرف چند چیزیں آپ کے سامنے رکھتا ہوں - اسکے یہ معنی نہیں کہ اب ان میں کوئی مشکلات ہی نہیں ہیں - ریوینیو ڈپارٹمنٹ نے اس بارے میں جس حد تک کام کیا ہے اسکا تذکرہ کردینا مناسب سمجھتا ہوں - جمعبندی میں ایک بہت بڑی بھاری کمی پولس ایکشن کے بعد زیر باؤلی اراضیات کے دھاروں میں ہوئی ہے - اسکے لئے ایک زمانے سے ایجیٹیشن ہورہا تھا کیونکہ کاشت تو باؤلی کے پانی سے کیجاتی تھی لیکن تری دھارا لیا جاتا تھا - پچھلی گورنمنٹ نے اس پر توجہ نہیں کی اور قطعی فیصلہ نہیں کیا - لیکن پولس ایکشن کے بعد ہم نے سب سے بڑا کام یہ کیا کہ زیر باؤلی آراضیات کے دھارے خشکی کے مساوی لئے جانے لگے - اب ان آراضیات سے تری دھارا نہیں لیا جاتا - اندرون آیاکٹ اور بیرون آیاکٹ جو زمینات ہوتی ہیں ان کے اسسمنٹ ( Assessment ) میں فرق رکھا گیا ہے - اگر زیر باؤلی آراضی پر کاشت پورے طور پر باؤلی کے ذریعہ نہو بلکہ دیگر ذرائع آب کی مدد سے کاشت ہو تو ایسی صورت میں سرکار کو ریوینیو اسسمنٹ ( Revenue assessment ) ادا کرنا پڑتا ہے - اسلئے کہ دیگر ذرائع سرکار کے سمجھے جاتے ہیں - اندرون آیاکٹ جو زمینات ہوں وہ بہر صورت اسسمنٹ کے مقاصد کیلئے خشکی کے زمینات سمجھے جائینگے - قانون مالگزاری میں جمعبندی کی نسبت جو رولس ہیں ان میں اسطرح کی ترمیم کردیگئی ہے کہ اگر باؤلیوں کے ذریعہ کاشت کیجائے تو کوئی تری دھارا عائد نہ کیا جانا چاہئے - اسی طریقہ پر قاعدہ (۴۲) کے تحت خالص باؤلیوں کے ذریعہ جن کھیتوں کی آبپاشی ہوتی ہے انہیں نظر انداز کرنے کا حکم دیا گیا ہے - اور دفعات (۳۰) اور (۵۳) میں جو متضاد احکام تھے انہیں نکالدیا گیا ہے -

[Mr. Deputy Speaker in the chair]

اسی طریقہ سے باؤلیاں فریلی ( Freely ) سنک ( Sink ) کرنے کیلئے بارے میں احکام ہیں - اور جو فصلیں ڈسٹرائے ( Destroy ) ہوجاتی ہیں ان کے رمیشن ( Remission ) کے بھی احکام اس سلسلے میں رکھے گئے ہیں - تلف مال کے بارے میں اعتراضات کئے گئے - میں مانتا ہوں کہ بر وقت پنچنامے کرنے اور ریلیف ( Relief ) دینے میں مشکلات ہوتی ہیں - آنریبل ممبر ( شائد وہ نظام آباد کانسٹی ٹیونسی کے ہیں مجھے اچھی طرح یاد نہیں کہ وہ کہاں کے ہیں ) نے یہ صحیح کہا کہ ۳ مہینے ۴ مہینے اور ۶ مہینے کے کراپس ( Crops ) کیلئے ایک ہی تاریخ رکھی گئی ہے - جس سے دقت ہوتی ہے - اور کام ٹھیک طور پر نہیں ہوسکتا - یہ ایک غلطی ہے جسکی اصلاح ضروری ہے - انہوں نے جو تجویز پیش کی ہے کہ دو تاریخیں مقرر کرنے سے آسانی ہوگی اس بارے میں فوراً کارروائی کیجاسکیگی ایک تاریخ مقرر کرنے سے ہوتا یہ ہے کہ وہ عہدہ دار جن کا کام پنچنامے کرنا ہوتا ہے اس کام کو فوری ہاتھ میں نہیں

لے سکتے۔ حالانکہ یہ لازمی نہیں - درخواستیں پیش ہونے کے (۱۵) دن بعد پنچنامہ کرنے کے احکام ہیں - تلف مال کی درخواستوں کی جانچ کے بارے میں ایک آنریبل ممبر نے کہا - یہ واقعہ ہے کہ تلف مال کی اکثر درخواستیں صحیح نہیں ہوتیں - بعض صورتوں میں لیوی سے بچنے کیلئے درخواستیں پیش کی جاتی ہیں - اگر بلا جانچ اس کی منظوری دیدی جائے تو اس سے ایک طرف تو لیوی کا نقصان ہوتا ہے اور دوسری طرف مالگزاری کا - کیونکہ احکام یہ ہیں کہ جہاں مالگزاری معاف کیجائے وہیں لیوی معاف کیجانی چاہئے - اس لئے لوگوں کو ترغیب ہوتی ہے کہ وہ ان دونوں سے بچنے کیلئے تلف مال کی درخواستیں پیش کریں - اسلئے ان کی جانچ ضروری ہے - ہاں یہ تو ہوتا ہی ہے کہ کبھی گیہوں کے ساتھ گھن بھی پس جاتا ہے - ممکن ہے کہ بعض صحیح درخواستیں نامنظور ہوجاتی ہوں - لیکن بہرحال جانچ ضروری ہے - تلنگانہ کے خاص حالات کے لحاظ سے یہ ناگزیر دفعات ہیں -

ایک آنریبل ممبر نے فرمایا کہ ہمارے پاس ریوینیو کے ویٹ ریٹس (Wet rates) بمقابل مدراس اور آندھرا کے زیادہ ہیں - کرشنا اور گوداوری کے علاقوں کے ویٹ ریٹس کم ہیں - لیکن ہمیں یہ بھی تو دیکھنا ہے کہ وہاں کے حالات اور یہاں کے حالات میں کافی فرق بھی تو ہے - بات یہ ہے کہ وہاں انشورڈ کنال اریگیشن ( Insured Canal irrigation ) کے ذرائع ہیں - اسلئے وہاں زمین کی بابتہ فکسڈ ( Fixed ) دھارے لئے جاتے ہیں - لیکن ہمارے ہاں تلنگانہ میں حالت یہ ہے کہ چھوٹے چھوٹے اور بعض بڑے تالابوں کے ذریعہ اریگیشن ہوتا ہے اور یہ انشورڈ کنال اریگیشن کی طرح نہیں ہیں - اسکی وجہ سے کچھ تھوڑا بہت امتیاز ہم میں اور متصلہ اضلاع میں پیدا ہوا ہے - یہ ایک قدرتی چیز ہے ہمارے پاس صرف نظام ساگر ہی ایک ایسا پراجکٹ ہے جس سے تلنگانہ میں اریگیشن کیا جاتا ہے - جب تنگبھدرا پراجکٹ تکمیل پاجائیگا تو وہ کرناٹک کے علاقوں کو سیراب کریگا - پاکھال اور رامپا بھی بڑے تالاب ہیں لیکن وہ انشورڈ اریگیشن نہیں ہیں - اسلئے ہمارے پاس جمعبندی رولس میں کمی یکسالہ معافی یکسالہ کی پیچیدگیاں پیدا ہوتی ہیں - ہمارے پاس رین فال ( Rainfall ) بھی غیر یقینی ہے جسکی وجہ سے اسطرح اسسمنٹ کیا جانا ضروری ہے - یہ بات بھی صحیح ہے کہ رولس اگر پیچیدہ ہوں تو اس سے زیادہ کرپشن ( Corruption ) کے امکانات پیدا ہوتے ہیں - ....

شری وی - ڈی - دیشپانڈے - جب آپ پانی نہیں دے سکتے تو اتنے ریٹس کیوں رکھے گئے ہیں - آپ کمپیریٹیو ریٹس ( Comparative rates ) کیوں نہیں رکھتے ؟

شری بی - رام کشن راؤ - سوال یہ نہیں ہے - جن آنریبل ممبر نے یہ سوال اٹھایا تھا انہوں نے کہا تھا کہ یہاں میگزیمم ویٹ ریٹ ( Maximum wet rates ) ۱۶ تا ۲۴ روپیے فی ایکر ہے اور دوسری جگہ میگزیمم ۱۶ تا ۱۸ روپیے ہے - انہوں نے

اریگیشن اور ربانی دینے یا نہ دینے کی بحث نہیں کی تھی - یہاں جب نالاب بھرتے ہیں تو اس کا ایاکٹ مقرر ہوتا ہے - اتنے ھی ایکر کے لئے پانی سربراہ کیا جاتا ہے - پی - ڈبلیو - ڈی اور مال کے عہدہ دار ملکر اس کا اندازہ لگاتے ہیں اس کو " تہہ بندی " کہا جاتا ہے - اس میں بھی کچھ پیچیدگی تھی لیکن ہم نے ۴-۵-سال کے ایوریجس ( Averages ) نکالکر تہہ بندی کا ایریا ( Area ) فکس ( Fix ) کرنے کا طریقہ رکھا ہے - ورنہ پٹیل پٹواریوں اور رگرداوروں کو ساز باز کرلینے کا موقع ملجاتا تھا - لیکن حالیہ احکام کے لحاظ سے اوسط کے ذریعہ تہہ بندی کا تعین کرنے کا طریقہ مقرر کر کے اس خامی کو رفع کردیا گیا ہے -

جمعبندی کے سلسلے میں پٹیل پٹواریوں کو ہر گاؤں کیلئے (۳۲) رجسٹرس (Registers) رکھنے کی ضرورت ہوتی تھی - جس سے پیچیدگیاں پیدا ہوتی تھیں - اور بلا ضرورت صادر کا بار بھی ہوتا تھا - ہم نے اس سسٹم کو ریوائز ( Revise ) کرکے رجسٹرس کی تعداد گھٹا کر صرف (۱۶) کردی ہے جن سے ضروری معلومات بھی آسانی سے ملسکتے ہیں اور کوئی بات چھوٹتی بھی نہیں - ایک مہینے کے اندر ان نئے رجسٹرات کے فارمس پٹیل پٹواریوں کو فراہم کردئے جائینگے - اس تعلق سے میں دوسری چیز جو عرض کرنا چاہتا ہوں وہ یہ ہے کہ ہمارے یہاں اسٹیٹ میں بہ مقابلہ متصلہ اسٹیٹس کے جیسے بمبئی ہے ریکارڈ آف رائیٹس ( Record of Rights ) کی کمی ہے - پہلے تو صرف عثمان آباد میں ریکارڈ آف رائیٹس رکھنا طے کیا گیا - لیکن بعد میں اورنگ آباد تک اوس کو اکسٹنڈ (Extend) کیا گیا - دوسرے اضلاع میں بھی وہ کام شروع کیا گیا تھا لیکن تلنگانہ کے اضلاع میں شروع نہیں کیا گیا - گزشتہ ایک سال کے عرصہ میں (۶) اضلاع میں ریکارڈ آف رائٹس کا کام شروع کردیا گیا ہے اور (۱۰) اضلاع ایسے ہیں جہاں ریکارڈ آف رائیٹس نہیں ہے - یہ صحیح ہے کہ ریکارڈ آف رائیٹس نہ ہونے کی وجہ سے جھگڑے اور مقدمہ بازی ہوا کرتی ہے اور پٹیل پٹواریوں کو غلط اندراجات کرنے کا موقع ملتا ہے - ریکارڈ آف رائیٹس نہ ہونے کی وجہ سے بھانی پترک میں پٹیل پٹواریاں تبدیلی کرسکتے ہیں - اس پرانے مرض کو دور کرنے کیلئے گو ایک سال کا عرصہ کافی نہیں ہے لیکن پھربھی اس مدت میں (۶) اضلاع میں ریکارڈ آف رائیٹس کا کام پورا کیا جارہا ہے اور (۱۰) اضلاع باقی ہیں امید ہے کہ اگلے سال (۱۰) اضلاع کا بھی ریکارڈ آف رائیٹس پورا ہوجائیگا - میں اس سلسلہ میں ہاؤز کی معلومات کیلئے یہ کہنا چاہتا ہوں کہ ریکارڈ آف رائیٹس اور ریکارڈ آف لیابیلیٹیز ( Record of Liabilities ) دو الیپکٹس ہیں - ریکارڈ آف لیابلیٹیز کے معنی یہ ہیں کہ مالگزاری ادا کرنے کا کون ذمہ دار ہے - اور کتنی مالگزاری پٹہ دار کے ذمہ ہے - فرض کیجئے کہ زید کسی زمین کا تین جنریشنس ( Generations ) سے پٹہ دار ہے - بعد میں (۱۵) آدمی مل کر اپنے دادا کی زمین کو تقسیم کرلیتے ہیں اور اوس زمین پر جس کا پٹہ دادا کے نام پر تھا قابض ہوتے ہیں - اگرچیکہ ورثے کی تقسیم کا اندراج نہیں رہتا لیکن ہم کو یہ دیکھنا کافی ہوتا ہے کہ جس زمین کا پٹہ دادا کے نام ہے اوس زمین کی مالگزاری مل رہی ہے یا نہیں - اسی نقطہ نظر سے ریکارڈ تیار کیا جاتا

ہے ۔ اس بات کی کوشش کیجارہی ہے کہ جب کھاته ٹرانسفر ( Transfer ) ہوتا ہے یا مرج ( Merge ) ہوتا ہے توکس کس کے قبضه میں کتنی زمین چلی جاتی ہے اوس کا ریکارڈ قائم کیا جائے ۔ اسی طرح بمبئی میں پٹیل پٹواریوں کی نسبت جو ٹلاٹی سسٹم ہے اوس کو یہاں بھی رواج دینے کی کوشش کیجارہی ہے ۔ آج سے (۸۰) برس پیشتر مختار الملک نے اس نئے رعیت واری سسٹم کی بناء ڈالی تھی ۔ اس پورے سسٹم کو بدل کر بمبئی اورمدراس کے سسٹم کو یہاں لانے کی کوشش برس دو برس میں کامیاب نہیں ہوسکتی ۔ اسی وجہ سے آنریبل سمبر فرام کلواکرتی نے صبر کرنے کی تلقین کی ۔ لیکن آنریبل لیڈر آف دی اپوزیشن نے کہا کہ پیشنس ( Patience ) کرتے کرتے پیشنٹ ( Patient ) مرجا ئیگا ۔ میں کہونگا کہ جو ساٹھ ستر برس سے مریض ہو اوس کا مرض دور کرنے میں بھی دیر لگے گی ۔ اس نقطه نظر اور اس لحاظ سے بھی ہم کو غور کرنا چاہئے ۔ یه تو نہیں ہوسکتا کہ تاریخ مقرر کر کے کوئی میراکل ( Miracle ) بتایا جائے ۔ میں نے میرا کل بتانے کا دعوی نہیں کیا ہے ۔ ہم نے جو قدم اس سلسله میں اٹھایا ہے اور جو پروگریس ہورہا ہے اوس کا دگ درشن ( दिग्दर्शन ) آپ کو کرانا چاہتا ہوں ۔ بیڑ کے چار تعلقوں میں اس کام کو پروملگیٹ ( Promulgate ) کیا گیا ہے اور ایک پارٹی وہاں اس کام کے لئے بھیجی گئی ہے ۔ اسی طرح پربھنی کے چار تعلقوں میں بھی ایک پارٹی یه کام انجام دے رہی ہے ۔ ریکارڈ آف رائیٹس ایکٹ متعلق کر کے وہاں کام کرنے کے متعلق نوٹی فیکیشنس جاری کئے جارہے ہیں ۔ ناندیڑ میں (۴) بیدر میں (۴) پربھنی میں (۳) اور ورنگل میں (۳) پارٹیز کام کررہی ہیں ۔ محبوب نگر ۔ وقار آباد اور کلواکرتی میں بھی کام ہورہا ہے ۔ جمعبندی اور ریکارڈ آف رائیٹس کے سلسله میں جو چرچا کیگئی اور جو سجیشنس ( Suggestions ) دئے گئے میں ان پر ضرور غور کرنے کے لئے تیار ہوں ۔ اس وجہ سے کہ وہ کنسٹرکٹیو سجیشنس ( Constructive Suggestion) ہیں ۔ اس سلسله میں جو سجیشنس ہمارے زیر غور ہیں اون میں کسی قدر تبدیلی کر کے اون کو عمل میں لایا جاسکتا ہے اور میں کہہ سکتا ہوں کہ اس کو اکسپیڈائٹ ( Expedite ) کرنے کی ممکنه کوشش ہم ضرور کرینگے ۔

ویٹ ریٹس ( Wet rates ) کے بارے میں تھوڑاسا عرض کر کے میں اس جزو کو ختم کرونگا ۔ اس میں شک نہیں کہ آنریبل ممبرس نے جو تنقید فرمائی وہ ٹھیک ہے ۔ یه صحیح ہے کہ ہمارے پاس تری دھارا به نسبت متصله اسٹیٹس مثلا مدراس وغیرہ کے زیادہ ہے ۔ میں اس چیز کو مانتا ہوں ۔ لیکن ڈرائی لینڈ ( Dry land ) کا جو اسسمنٹ ( Assessment ) ہے وہ بہت کم ہے ۔

مرہٹواڑی میں بمبئی کے ماثل کیفیت ہے ۔ وہاں جو حال ہے مرہٹواڑی میں بھی وہی حال ہے ۔ البته تلنگانه میں تری کا دھارا مرہٹواڑی سے زیادہ ہے ۔ مرہٹواڑی میں تری دھارہ کم ہے ۔

شری ادھو راؤ پٹیل ۔ خشکی کا دھارا بمبئی کے مقابل زیادہ ہے ۔

شری بی - رام کشن راؤ - گزشتہ مرتبہ جب خشکی دھارا پر چرچا ہوئی تھی تو میں نے فیگرس بتلائے تھے - بمئی میں حال ہی میں کیا ہوا یہ تو نہیں معلوم لیکن میں نے اوس وقت جو اسٹیڈی کی ہے اس کے اپریشن ( Impression ) کے تحت یہ عرض کرونگا کہ مرھٹواڑی کا خشکی دھارا بمبئی کے مقابلہ میں ایک آنہ - دو آنے یا تین آنے زیادہ ہے لیکن بعض جگہ پر کم بھی ہے - مرھٹواڑی میں ایسے ایریاز ( Areas ) بھی ہیں جہاں بہ مقابلہ بمئی کے خشکی دھارا زیادہ ہے لیکن ایسے ایریاز بھی ہیں جہاں کم ہے - میں اسکو بیشک تسلیم کرتا ہوں کہ بمبئی کے مقابلہ میں کہیں دو تین آنے زیادہ دھارا ہے -

اب میں تلنگانہ کے تری دھاروں کے متعلق یہ عرض کرونگا کہ آندھرا ڈسٹرکٹ کی کرشنا اورگوداوری کی تری زمیناب کے مقابابہ میں ہمارے یہاں کی تری زمینات کا دھارا زیادہ ہے - اس کے بارے میں کچھ عرصہ سے ایجیٹیشن ( Agitation ) ہورہا ہے اور لوگوں میں بیچینی بھی ہے - ویٹ ریٹ کمیٹی ( Wet rate Committee ) جو اس سلسلہ میں مقرر ہوئی تھی اوس نے اس حقیقت کو تسلیم کیا لیکن اس کی سفارشات جو اوس زمانے میں گورنمنٹ کے پاس پیش ہوئیں اون پر غور کرنے کے بعد اوس وقت کی گورنمنٹ نے اس کے فینانشیل امپلیکیشن ( Financial implication ) کو پیش نظر رکھتے ہوئے منظور نہیں کیا بلکہ مزید معلومات حاصل کرنے کی غرض سے ویٹ ریٹ کمیٹی کو باقی رکھا گیا اور اس پر حال ہی میں دوبارہ غور کرنے کی کوشش کیگئی - لیکن یہ ایک سوال ہے اور اس کے کچھ ایسے فینانشیل امپلیکیشنس ہیں کہ اس پر آہستگی کےساتھ غور کرنے کی ضرورت ہے - آج کل فینانشیل اسٹرنجنسی (Financial Stringency) کے جو حالات ہیں اون کی بناء پر ہم عجلت نہیں کر رہے ہیں ورنہ اڈمنسٹریٹیو فیزسبیلیٹی ( Administration Feasibility ) کی بات نہیں ہے - یہ سجیشن دیا گیا کہ اس سلسلہ میں ایک کمیٹی مقرر کیجائے اور ان ٹیکسس کے بارے میں سوچا جائے - اس سلسلہ میں ایک دن پیشتر اس خیال کا اظہار کیا گیا تھا کہ سارے ملک کے متعلق ٹیکزیشن کی جو پالیسی ہے اوس پر فینانس منسٹر گورنمنٹ آف انڈیا سوچ رہے ہیں - ایک ٹیکزیشن انکوائری کمیٹی ( Taxation Enquiry Committee ) مقرر کیگئی ہے مگر خاص طور پر تری دھاروں کے معاملوں کے متعلق ہم اس سلسلہ میں کسی نتیجہ پر نہیں پہنچ سکے کہ کوئی کمیٹی مقرر کریں یا نہ کریں - ہم اس معاملہ پر دوبارہ غور کرنا چاہتے ہیں کہ اس کے فینانشیل امپلیکیشنس (Financial implications) اور اوس کے دوسرے مضمرات کیا ہونگے - قبل اس کے کہ ہم کوئی کمیٹی مقرر کریں ان چیزوں پر غور کرنا چاہتے ہیں - میں نہیں سمجھتا کہ کمیٹی مقرر کر کے اس پر وچار کرنے کی کوئی اوشکتا ہے - دراصل ہم کو کو دیکھنا یہ ہے کہ اس میں کہاں تک کمی کی جاسکتی ہے - اس واقعہ کی تحقیق ضرورت نہیں ہے کہ دھارے کم ہیں یا زیادہ - اس تعلق سے دوسری بات یہ پیدا ہوتی ہے کہ دوسری جگہ پر اس کو کمپیسٹ

( Compensate ) کرنے کے لئیے اور قسم کے ٹیکس مثلا اگریکلچر ل انکم ٹیکس (Agricultural Income-Tax) وغیرہ موجود ہے۔لیکن ہمارے پاس کے لیول یا ہمارے پاس کے سلیبس ( Syllabus ) میں اور دوسری جگہ کے سلیبس میں فرق ہے ۔ جہاں پر تری دھارےزیادہ ہیں وہاں دوسری فیسیلیٹیز ( Facilities ) بھی ہیں جن کی نسبت یہ کہا جاسکتا ہے کہ ( They Compensate for this relief ) میں اس پر اصرار نہیں کررہا ہوں البتہ یہ عرض کرنا چاہتا ہوں کہ ویٹ ریٹس ( Wet rate ) کے بارے میں حکومت غور کررہی ہے ۔ ہم بھی اس مسئلہ پر دوبارہ غور کرناچاہئیے ہیں کہ کب اور کتنی ریلیف دیجاسکتی ہے ۔

جمعبندی کے سلسلہ میں مجھے عرض کرنا ہے کہ جو نئی ترمیمات اس میں ہوئی ہیں میں آنریبل ممبرس سے اون کی اسٹیڈی کرنے کی استدعاء کروں گا ۔ اگر اسٹیڈی کرنے کے بعد مزید پیچیدگیاں دور کرنے کے لئے کوئی اور پراکٹیکل سجیشن ( Practical Suggestion ) دے سکیں تو اوس کو اڈاپٹ کرنا ( Adopt ) زیادہ سہل ہوجائیگا ۔ اگر ایسے سجیشنس آنریبل ممبرس دےسکیں جن کے تحت کمی ہوسکتی ہے اور کوئی آپر چو نیٹیز ( Oppor-tunities ) ایسے پیدا کرسکیں تو ہم خوشی کےساتھ ریوینیوبورڈ میں بیٹھ کر اون کی جانچ کرنے کے لئیے اور موجودہ جمعبندی رولس میں تبدیلی کرکےنے لئے تیار ہیں ۔ چند آنریبل ممبرس اور خاص طور پر نلگنڈہ کےآنریبل ممبرنے مجھ سے اس سلسلہ میں کہاتھا اور نلگنڈہ ڈسٹرکٹ کانگریس کمیٹی کے پریسیڈنٹ نے بھی خود ایک سجیشن دیا تھا اس کو ان کا ریوریٹ ( Incorporate ) کرکےچند چینجس ( Changes ) کئے گئے اور چند چینجس زیر غور ہیں آنریبل ممبرس کوئی اور سجیشنس بھی دے سکتے ہیں تو میں اون کا مشکور ہوںگا ۔

اس کے بعد میں سلسلہ وارتی جوابات عرض نہیں کرونگا بلکہ جیسے جیسے آتے جائینگے جواب دیتا جاؤنگا ۔کیونکہ میں نے جوابات کو سلسلہ وار ترتیب نہیں دیا ہے۔ ایک پائینٹ جس پر کٹ موشن آیا ہے وہ ایکس جاگیر ویلیجس (Ex-Jagir Villages) کے ری اسسمنٹ ( Re-assessment ) کے بارے میں ہے ۔ اس سلسلہ میں مختلف محکموں سے سوالات کئے گئے تھے اور جوابات دیتے ہوئے ہاؤز کو مطمئن کرنے کی کوشش کی گئی تھی کہ حکومت اس سلسلہ میں کافی اسٹپس ( Steps ) لے رہی ہے ۔ لیکن معلوم ہوتا ہے کہ آنریبل ممبرس کو تشفی نہیں ہو رہی ہے ۔ اس کی وجہ میں یہ محسوس کرتا ہوں کہ ان پر حکومت کی جانب سے وقت پر عمل سے نہیں کیا گیا ۔ اسکی وجہ بھی آنریبل ممبرس نے مجھ سے دریافت کی ہے ۔ میں اس کا جواب یہ دے سکتا ہوں کہ گورنمنٹ نے یہ آرڈرس دئے تھے کہ ایکس جاگیر ولیجس کا سروے اینڈ سٹلمنٹ (Survey and Settlement) کیا جائے اور دیوانی کے مائل دھارے قائم کئے جائیں ۔

یہ پالیسی گورنمنٹ کی تھی ان آرڈرس کے تحت سٹلمنٹ ڈپارٹمنٹ عمل کر رہا ہے - ابھی انٹیرم ریلیف ( Interim relief ) کتنی دیجانی چاہئے یا نہ چاہئے اس کے متعلق گورنمنٹ اپنا ڈسکریشن ( Discretion ) استعمال کر رہی ہے۔ جہاں سے شدت کے ساتھ اس کی مانگ کی جاتی ہے وہاں ریلیف دیجاتی ہے - یہ میں مانتا ہوں کہ ہمارے پاس جس مانگ کے متعلق شدت کے ساتھ ریزنٹیشن ہوتا ہے اوس پر اسٹپس لئے جاتے ہیں - مجھے اس کو تسلیم کرنے میں کوئی شرم نہیں ہے - ہماری پاپولر گورنمنٹ کے پاس جتنی شدت سے مطالبہ آتا ہے اتنی تیزی کے ساتھ اوس پر غور کیا جاتا ہے - جہاں سے شدت کے ساتھ مطالبہ نہیں کیا جاتا وہاں کے بارے میں ہم یہ سمجھتے ہیں کہ وہاں اتنی سخت شکایت اس کے متعلق نہیں ہے - اس قسم کے عمل کے بارے میں کسی کو اعتراض نہیں ہوسکتا - دوسری بات یہ ہے کہ سٹلمنٹ کمشنر (Settlement Commissioner) نے انکوائری ( Enquiry ) کرکے چندصورتوں میں ہمارے پاس سفارش کی ہے کہ بعض مقامات میں انٹیرم ریلیف دینے کی سخت ضرورت ہے کیونکہ وہاں ریویژن ( Revision ) کا کام ختم ہونے میں دیر تھی چنانچہ وہاں ہم نے انٹیرم ریلیف دی - لیکن محض ایسے سوالات کا پیدا کرنا گورنمنٹ کو امبراس ( Embarras. ) کرنے کے سوا کچھ نہیں -

میں ہاؤز سے ادباً گزارش کرونگا کہ ایسی صورت میں یونیفارمیٹی (Uniformity) کا سوال نہ اٹھایا جائے - ایک سال کے قلیل عرصہ میں سب کو یونیفارم ( uniform ) کرنا ناممکن بات ہے - ہمارے پاس جو جاگیر انٹی گریشن ( Jagir integration ) ہوا اس میں (۸۳۹۶) مواضعات انٹی گریٹ ( Integrate ) ہوئے - تین برس کے عرصہ میں سروے ڈپارٹمنٹ کی جانب سے (۸۳۹۶) گاؤں کا سروے کیا جائے تو یہ ناممکن بات ہے - نہ سروے ڈپارٹمنٹ کا اتنا بڑا عملہ ہے نہ اتنے اخراجات مہیا کئے جاسکتے ہیں جتنے کہ عملے کے اضافے کے لئے اس ڈپارٹمنٹ کے مطالبات ہیں -

صرفخاص کے (۱۰۵۶) گاؤں۔ تینوں پائیگاہوں کے (۱۲۰۲) گاؤں اسٹیٹ مہا راجہ بہادر کے (۲۲۱) گاؤں - راجہ شامراج کے (۲۰۳) گاؤں - ان مواضعات میں سٹلمنٹ ہوا تھا - (۱۰۵) مواضعات چھوٹے جاگیری مواضعات تھے جنکا سروے نہیں ہوا تھا - اب ہم نے جاگیر انٹی گریشن کے بعد (۱۱۳۱) مواضعات کے سروے کا کام ختم کیا ہے صرف (۱۷۱) مواضعات کے سروے کا کام باقی ہے - (۲۰۷) گاؤں میں جمعبندی کا عمل ہوا ہے اور (۱۳۱) گاؤں کے بارے میں ریوینیو سکریٹریٹ (Revenue Secretariate) جانچ کررہا ہے جانچ کے بعد منسٹر متعلقہ کی منظوری ہو جائیگی - (۱۰۶) مواضعات ایسے ہیں جنکی رپورٹیں تیار ہو رہی ہیں جو فینانس ڈپارٹمنٹ کی منظوری کے بعد آئینگی - اور (۱۱۰۵) مواضعات کی رپورٹیں زیر ترتیب ہیں اسکے بعد ان مواضعات کا اعلان ہو جائیگا - انکے دھارے دیوانی کے مماثل ہو جائینگے سنہ ۵۳ - ۵۴ کے لئے ہم نے ورک آوٹ (Work out)

کردیا ہے ۔(۱۶۱ یا ۱۶۲) مواضعات کے ری سروے ( Re-Survey ) کے
احکام دئے گئے ہیں ۔ (۶.۷) گاؤں کا رویرن ہو رہا ہے دھارے کی کمی کی جا رہی ہے۔
عجلت کے سانھ ۲ مہینے میں یہ کام ہوجائیگا ۔ بجٹ میں تین گونہ اضافہ کرنے کے لئے
تیار ہیں تو عجلت کے ساتھ کام ہوسکے گا پھر بھی اتنی عجلت جتنی کہ آنریبل ممبرس
آف دی اپوزیشن چاہتے ہیں ممکن نہیں ہے کیونکہ سوچنا تو جلد ہوسکتا ہے مگر
کام اتنا جلد نہیں ہوسکتا ۔

شری ۔ وی ۔ ڈی۔ دیشپانڈے ۔ فوری ریلیف (۲۵) فیصدکی حدتک دینے میں کیا
دیر ہے ؟

شری بی۔ رام کشن راؤ ۔ لیڈر آف دی اپوزیشن کی گائیڈنس ( Guidance )
میں یہ کام ہوسکتا ہے ۔

شری وی ۔ ڈی۔ دیشپانڈے۔ مانگے بغیر نہیں دیا جاتا ہے اسلئے مجھے کہنا پڑا ۔

شری بی۔ رام کشن راؤ ۔ کیوں تمام علاقوں کے بارے میں توجہ کی گئی ہے۔
اس کا سائیکولاجیکل ( Psychological ) جواب میں نے دیا ہے ۔ اسکے
معنی یہ نہیں ہیں کہ ایجی ٹیشن ( Agitation ) کیا جائے تو دینگے ورنہ
نہیں ۔ یہ بات نہیں ہے ۔ ایک طرف تو آنریبل ممبرس نے اور خاص طور پر لیڈر آف دی
اپوزیشن نے اپنی اختتامی تقریر میں اتنی چیزوں کی مانگ کی اور دوسری طرف یہ کہا
جا رہا ہے کہ انٹیرم رلیف بھی دیجائے ۔ مرھٹواڑی میں قحط ہے لہذا لاکھوں روپیہ
خرچ کیا جائے اور اسکے ساتھ ساتھ معافی بھی دیجائے ۔ اگر میں فیگرس سامنے رکھوں
تو معلوم ہوگا کہ پورے جاگیری مواضعات میں ریمیشن ( Remission ) دیا
جائے تو مالگزاری میں کتنی کمی ہوگی ۔ اس طریقہ پر غور کرنا پراکٹیکل پوائنٹ
آف ویو ( Practical point of view ) سے صحیح نہوگا ۔ پولیٹیکل رائیٹس
( Political Rights ) ہوں یا لیگل رائیٹس ( Legal Rights )
ان سے پہلے جو سب سے زیادہ مصیبت میں ہیں انکو ریلیف ( Relief ) دینی
پڑتی ہے ۔ سال دیڑھ سال میں جب سارے مواضعات کا کام ختم ہو جائیگا تو یونیفارمیٹی
( uniformity ) ہوجائیگی ۔ جس نقطہ نظر سے ہاؤز غور کررہا ہے
اس نقطہ نظر سے غور نہ کرے بلکہ گورنمنٹ کی مشکلات کیا ہیں اسکی جانب بھی
توجہ کی جائے اور پھر یہ مطالبات کئے جائیں تو مناسب ہے ۔ رسپانسبلیٹی
( Responsibility ) کا خیال نہ ہو تو ایجی ٹیشن ( Agitation ) شروع کیا
جاسکتا ہے ۔ میں بھی کن کن باتوں پر ایجی ٹیشن شروع کرسکتا تھا انکی تفصیل بتانا
نہیں چاہتا ۔( Laughter ) وقت ہو رہا ہے لیکن شاید میرے لئے ابھی
ایک گھنٹہ باقی ہے ۔

مسٹر اسپیکر - ایک گھنٹہ میں تو کٹ موشنس بھی وتھ ڈرا ( Withdraw ) ہونے ہیں -

شری بی - رام کشن راؤ - تمام فیکٹس اینڈ فیگرس ( Facts and figures ) پڑھکر میں اس امر کی کوشش کر رہا تھا کہ ایک کنسٹریکٹیو مینٹالیٹی Constructive (mentality ) پیدا کروں ( Laughter ) - کٹ موشن نمبر (۱۴) اور ٹننسی پرابلم ( Tenancy problem ) کے بارے میں ایک دوائنٹ کے سلسلہ میں جواب دوں تو اتنی دیر ہوگی کہ ہاؤز شاید اس کا متحمل نہ ہوسکے - اسلئے مختصر طور پر کہونگا - بعض آنریبل ممبرس نے مثالیں دیکر بہت سی باتیں کہیں - انکے جوابات دینا اس تھوڑے وقت میں مشکل ہے لیکن مختصراً اتنا کہونگا کہ اس ٹیننسی پرابلم کا ایک ہسٹاریکل بیاک گراؤنڈ ( Historical background ) ہے اس کو پیش نظر رکھنا چاہئے - اسکو بھول کر غور کریں تو بہت کچھ تنقید کی جاسکتی ہے لیکن جس بارے میں آنریبل ممبرس نے زیادہ زور دیا ہے وہ ایسی چیز ہے کہ باوجود ساری کوششوں کے ایوکشنس ( Evictions ) کا سلسلہ جاری ہے ورنگل اور تلگنڈہ تلنگانے کے خاص اضلاع ہیں - یہاں کے لوگوں میں ایوکشن کا زیادہ احساس پیدا ہونے کی وجہ یہ ہے کہ ( Course of possession ) کا ( Intensive reconsideration ) نہیں کیا گیا ہے - ہر گھڑی قبضہ تبدیل ہوتا رہا ہے - کسی سال لینڈ لارڈس نے زبردستی کرکے قبضہ جمائے رکھا تو کبھی ٹننٹ کو موقع مل گیا - کسی عہدہ دار یا سیاسی پارٹی کی سپورٹ ( Support ) مل گئی تو اس نے زبردستی قبضہ کرلیا - کہیں یہ ہوا کہ سمجھابجھا کر کاغذات لکھوائے گئے جسکو نوکر نامہ وغیرہ کہا جاتا ہے - اس قسم کے پرابلمس ( Problems ) ہمارے ٹیننسی لیجسلیشن ( Tenancy legislation ) کے زمانے میں پیدا ہوئے ہیں اسکو آنریبل ممبر نہ بھولیں - قانون آبجکٹیو کنڈیشن (Objective condition) میں آتا ہے - قانون منظور کرتے وقت یہاں لیجسلیچر میں بڑے بڑے وکلاء اپنی ساری صلاحیتیں صرف کرتے ہیں کہ کہیں کوئی خلاء نہ رہجائے - قانون داں بڑی لفاظی برتتے ہیں - اس میں ایسی ورڈنگ ( Wording ) رکھنے کی کی کوشش کرتے ہیں کہ کہیں کوئی سوراخ ایسا نہ رہجائے جسکو توڑا جاسکے - ایسی دیوار کھڑی کرنا چاہتے ہیں جس میں کوئی سوراخ نہو - لیکن پھر بھی ہولس ( Holes ) نکل آتے ہیں - قانون بنانے والوں سے زیادہ قانون کو توڑنے والے عقلمند ہوتے ہیں - وہ زیادہ قابل ہوتے ہیں - بحیثیت وکیل میرا تجربہ ہے کہ کسی سکشن ( Section ) کے ایک ایک کلاز ( Clause ) پر آٹھ آٹھ دن بحث کی جاسکتی ہے چنانچہ میں نے خود کی ہے - قانون کوئی مختتم چیز نہیں ہے - اسکے معنی اور مفہوم کو جدھر چاہیں لیجایا جاسکتا ہے اور جو صلاحیت پر منحصر ہے -

ایک آنریبل ممبر نے جو خوش قسمتی سے کم عمر ہیں اپنے لیگل نالیج ( Legal knowledge ) کی بناء پر جو نظریہ ہونا چاہئے اس میں ترقی کرکے انہوں نے اپنی پوری ذمہ داری کے خلاف یہاں یہ دعوے کیا کہ میں پوری ذمہ داری کے ساتھ کہتا ہوں اور ایک سمپل ریمارک ( Simple remark ) کیا کہ بورڈ آف ریوینیو کے پاس کام کیا ہے - متضاد گشتیاں جاری کرنے کا ایک کام ہے۔ ایک گشتی کے خلاف دوسری گشتی - دوسری کے خلاف تیسری گشتی وغیرہ - مجھے افسوس ہے کہ ایک ذمہ دار وکیل ہوتے ہوئے انہوں نے ایسا سوییپنگ ریمارک ( Sweeping remark ) کیا ہے -

بات یہ ہے کہ دفعہ ۴۷ قانون مالگزاری کے بارے میں حکومت نے طے کیا ہے کہ یہ دفعہ ۴۷ کریمنل لا کی دفعہ (۴۸) کے مماثل ہے جو موجب کشاکشی ہے اس کا قانون مالگزاری میں رہنا ضروری نہیں ہے لہذا اسکو ختم کرنے کے احکام دئے گئے ہیں۔ وہ گشتی میں اپنے ساتھ لایا ہوں - یہ کوئی عدالت تو نہیں ہے کہ میں یہاں بحث کروں - اس گشتی میں کہا گیا ہے کہ گورنمنٹ پنڈنگ کیسس ( Pending cases ) ختم کرنا چاہتی ہے اس گشتی کے لحاظ سے زیر دوران مقدمات تو ختم ہوگئے لیکن اگر بعد میں پھر ایسی کوئی صورتیں پیدا ہوں تو یہ اور بات ہے یہ بات عقل انسانی سے بعید ہے کہ اس آرڈر کے بعد ایسی کوئی صورت پھر پیدا ہی نہو - جو انٹیرم آرڈرس جاری ہوئے اُن کے لحاظ سے جو ریلیف ملنا چاہئے تھا وہ ملا - بعد میں یہ سوال پیدا ہوا کہ تحصیلدار یا عہدہ دار متعلقہ کے قبضہ میں لینے - یا سرکاری نگرانی میں اپنے یا دوسرے فریق کی نگرانی میں دینے کی صورت میں کیا ہوگا ؟ بورڈ آف ریوینیو نے یہ کلیاریفکیشن ( Clarification ) کیا کہ جن مقدمات میں انیٹرم آرڈرس کے تحت پوزیشن میں تبدیلی کی گئی ہے ایسے مقدمات کا تصفیہ کردیں - باقی مقدمات ختم ہو جائینگے - یہ صراحت کردیگئی - یہ ایسی چیز ہے جس کے بارے میں یہ نہیں کہا جاسکتا کہ بورڈ آف ریوینیو نے بلا سوچے سمجھے یہ ایک دیگر متناقض احکام جاری کئے ہیں -

اسی طرح مرہٹواڑہ کے بعض آنریبل ممبرس نے کہا کہ ایوکشنس ہو رہے ہیں انہیں روکنے کے لئے آرڈینس نافذ ہونا چاہئے - سنہ ۱۹۵۰ ع میں جب ٹیننسی ایکٹ نافذ ہوا تو اس میں پروٹیکٹڈ ٹینٹ کا تعین دو طریقوں سے کئے جانے کا پراویژن تھا - ایک تو بائی آپریشن آف دی لا ( By operation of the law ) اور دوسرے بائی لیاپسس آف دی پارٹ آف دی لینڈلارڈ ( By lapses of the part of the landlord ) پہلی صورت میں تو یہ پراویژن ہے کہ جو ٹیننٹس اتنے سال سے قابض ہیں وہ پروٹیکٹڈ ٹینٹ ( Protected tenant ) کہلائینگے اور دوسری صورت یہ ہے کہ اگر کسی لینڈ لارڈ کو یہ ادعا ہو کہ اسکے ٹیننٹس پروٹیکٹڈ نہیں ہیں تو وہ مدت مقررہ میں رجوع ہو کر تحصیل میں صداقتنامہ حاصل کرلے ورنہ مدت گزرنے کے بعد ٹیننٹس پروٹیکٹڈ ٹیننٹ ہونا طئے کردیا جائیگا - اس صورت میں یہ جھگڑا پیدا ہوا کہ دراصل یہ ٹیننٹس

